90:سورة البلد

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | رکوع نمبر | آیات شمار | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 90 | سُوْرَةُ الْبَلَد | مکی | 1 | 20 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۙ﴿۱﴾ وَ اَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۙ﴿۲﴾ وَ وَالِدٍ وَّ مَا
وَلَدَ ۙ﴿۳﴾ میں اس شہر مکّہ کی قسم کھاتا ہوں، اے پیغمبر! اس لئے کہ آپ اس شہر میں
مقیم ہیں، اور قسم ہے والد اور ان کی اولاد کی، کہ آدم (علیہ السلام) اور ان کی اولاد کی قسم
لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ؕ﴿۴﴾ بیشک ہم نے انسان کو محنت و مشقت میں مبتلا
رہنے والا پیدا کیا ہے اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ۘ﴿۵﴾ کیا وہ سمجھتا ہے کہ
وہ کسی کی گرفت میں نہیں آسکے گا يَقُوْلُ اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ؕ﴿۶﴾ کہتا پھرتا ہے
کہ میں نے ڈھیروں مال خرچ کر ڈالا اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗۤ اَحَدٌ ؕ﴿۷﴾ کیا وہ یہ
سمجھتا ہے کہ اسے کسی نے نہیں دیکھا؟ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ ۙ﴿۸﴾ وَلِسَانًا وَّ
شَفَتَيْنِ ۙ﴿۹﴾ کیا ہم نے اسے دو آنکھیں، ایک زبان اور دو ہونٹ نہیں دیئے وَ
هَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ۚ﴿۱۰﴾ اور کیا ہم نے اسے خیر و شر کی دونوں راہیں نہیں دکھا دیں
فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ۖ﴿۱۱﴾ مگر اس نے دشوار گزار گھاٹی سے گزرنے کی ہمت نہ کی،
نیک کام کرنا بہت مشکل کام ہے، یہاں انہیں ایک دشوار گزار گھاٹی سے تشبیہ دی گئی ہے وَ مَآ
اَدْرٰىكَ مَا الْعَقَبَةُ ؕ﴿۱۲﴾ کیا آپ کو معلوم ہے کہ یہ دشوار گزار گھاٹی کیا ہے فَكُّ

رَقَبَةٍ ﴿۱۳﴾ کسی انسان کی گردن کو غلامی کے پھندے سے چھڑا دینا اَوْ اِطْعٰمٌ فِیْ
یَوْمٍ ذِیْ مَسْغَبَةٍ ﴿۱۴﴾ یَّتِیْمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ﴿۱۵﴾ اَوْ مِسْکِیْنًا ذَا مَتْرَبَةٍ ﴿۱۶﴾ یا
بھوک کے دن کسی رشتہ دار یتیم کو کھانا کھلا دینا اور محتاج و مسکین کی مدد کرنا ثُمَّ
کَانَ مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَ تَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ﴿۱۷﴾
بشرطیکہ وہ شخص ان لوگوں میں سے ہو جو ایمان لائے اور ایک دوسرے کو صبر و تحمل
کی نصیحت کرتے ہیں اور اللہ کی مخلوق پر رحم کرنے کی تلقین کرتے ہیں اُولٰٓئِكَ
اَصْحٰبُ الْمَیْمَنَةِ ﴿۱۸﴾ یہی لوگ دائیں جانب والے ہیں ، وہ کامیاب لوگ جن کا اعمال
نامہ انہیں دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا وَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِاٰیٰتِنَا هُمْ اَصْحٰبُ
الْمَشْئَمَةِ ﴿۱۹﴾ اور اس کے برعکس جن لوگوں نے ہماری آیات کا انکار کیا وہ بائیں
جانب والے ہیں ، وہ بدبخت لوگ جن کا اعمال نامہ انہیں بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا عَلَیْهِمْ
نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ﴿۲۰﴾ ان کے لئے آگ ہے جو انہیں چاروں طرف سے گھیر لے گی

رکوع [1]